امت الصبور

# بیوٹی بکس

## بشریٰ سلیم... اخون بانڈی

س :۔ ایک مسئلہ لکھ رہی ہوں، آپ ہنسیے گا نہیں۔ بڑے بھائی دبئی سے میک اپ کی چیزیں لائے ہیں۔ اس میں مسکارا بھی ہے۔ مجھے مسکارا لگانا نہیں آتا، آپ مسکارا لگانے کا طریقہ بتادیں۔

ج :۔ زینب! اس میں ہنسنے اور مذاق اڑانے والی تو کوئی بات ہی نہیں ہے۔ مسکارا پلکوں پر لگایا جاتا ہے۔ اسے لگانے سے پلکیں خم دار اور خوب صورت نظر آتی ہیں، لیکن یہ اسی وقت ممکن ہے جب آپ لگانے کا صحیح طریقہ جانتی ہوں۔ اگر مسکارا ضرورت سے زیادہ لگا ہو تو وہ بہت بھدا نظر آتا ہے۔

اس کو لگانے کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ مسکارا پلکوں پر دو سے تین مرتبہ سے زیادہ نہ پھیریں۔ پہلے برش سے اوپر کی پلکوں پر لگائیں۔ پھر نچلی پلکوں پر لگائیں۔ ایک اور ضروری بات کہ زیادہ عرصہ گزر جائے تو مسکارا خشک ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں اسے استعمال نہ کریں۔

## مہوش بٹ... گنگا پور

س :۔ میری عمر 25 سال ہے۔ قد پانچ فٹ دو انچ، وزن 50 KG ہے۔ آپ کوئی آسان سا نسخہ بتائیں۔ جس سے میں اپنا وزن کم کرسکوں۔

ج :۔ آپ کا وزن زیادہ ضرور ہے، لیکن بہت زیادہ نہیں۔ اگر آپ پانچ پونڈ وزن کم کرلیں تو آپ کے قد کے حساب سے ٹھیک ہوگا۔ اس کے لیے آپ کو بہت زیادہ ڈائٹنگ کی ضرورت نہیں۔ آپ مٹھائی کم کھائیں۔

آپ صبح نہار منہ ایک گلاس نیم گرم پانی میں ایک چمچہ شہد اور ایک لیموں کا رس ملائیں اور پی لیں۔

اس سے قبض بھی دور ہوتا ہے۔ یہ خون صاف کرتا ہے۔ لیموں جلد کی خوب صورتی کے لیے بہترین ہے۔ اس سے آپ کا وزن بھی کم ہوگا اور جلد بھی صاف شفاف ہو جائے گی۔

## کرن مدیحہ... کراچی

س :۔ میرے سر میں خشکی تو پہلے ہی تھی۔ موسم سرما میں اس میں بے حد اضافہ ہو گیا ہے۔ خشکی جھڑنے کی وجہ سے چہرے پر دانے بھی نکل آئے ہیں۔ کوئی ایسی ترکیب بتائیں کہ خشکی دور ہو جائے۔

ج :۔ خشکی دور کرنے کے لیے آپ اینٹی ڈینڈرف شیمپو استعمال کریں۔ یہ گھریلو ٹوٹکے بھی بالوں کی خشکی ختم کرنے کے لیے بہت مفید ہیں۔

1 ۔ مہندی، دہی اور چائے کا پانی ملا کر پیسٹ بنائیں، پھر اس میں چند قطرے لیموں کے ڈالیں اور سر پر اچھی طرح لگالیں۔ خاص طور پر بالوں کی جڑوں میں لگائیں۔ بیس منٹ لگا رہنے دیں، پھر سر دھولیں۔ یہ آمیزہ پندرہ دن میں ایک بار ضرور لگائیں۔

2 ۔ نیم کے پتوں کو ابال کر اس کے پانی سے سر دھونے سے بھی خشکی ختم ہو جاتی ہے۔

3 ۔ چائے کے دو چمچے دہی میں ایک لیموں کا رس ملا کر اچھی طرح پھینٹ لیں اور سر پر لگالیں۔ بیس منٹ بعد سر دھولیں۔ یہ نہ صرف خشکی کو ختم کرتا ہے بلکہ بہترین کنڈیشنر بھی ہے۔

## ثمو کنول... میانوالی

س :۔ کہتے ہیں کہ جس عورت کے پیر خوب صورت ہیں، وہ لازمی خوب صورت ہے، لیکن میرے ساتھ مسئلہ یہ ہے کہ چہرہ تو ٹھیک ٹھاک ہے، لیکن ہاتھ پیر بالکل خوب صورت نہیں ہیں۔ خصوصاً پیر بہت زیادہ میلے اور کھردرے سے ہیں۔ آپ کوئی نسخہ بتائیں۔

ج :۔ آپ کے پیر اگر بھدے اور کھردرے نظر آئیں تو اس کا آسان اور فوری نسخہ یہ ہے کہ آپ اسکرب لگا کر پاؤں پر رگڑیں۔ بازار میں تیار اسکرب عام ملتے ہیں۔ لیکن آپ کے لیے خریدنا مشکل ہے تو آپ چند منٹ میں بہترین اور کم قیمت اسکرب گھر پر تیار کرسکتی ہیں۔ پانچ چائے کے چمچے زیتون کا تیل لے کر اس کو ہلکی آنچ پر گرم کرلیں، پھر اس میں آدھا چائے کا چمچہ شکر ملالیں۔ بہترین اسکرب تیار ہے۔

اس مکسچر سے باری باری دونوں پیروں کا مساج کریں۔ چند منٹ تک مساج کے بعد پاؤں دھو کر کوئی اچھی سی کریم لگائیں۔ یہ عمل رات سونے سے پہلے کریں۔ پیروں کے داغ دھبے اور کھردرا پن دور ہو جائے گا۔

